ہفت روزہ
خدام الدین
لاہور پاکستان

بانی
شیخ التفسیر
حضرت مولانا احمد علی رحمۃ اللہ علیہ

مدیر اعلیٰ
حضرت مولانا عبید اللہ انور

30/19



وَفِي السَّمَاءِ رِزْقُكُمْ وَمَا تُوعَدُونَ
تمہارا رزق آسمان میں ہے اور جو تم سے وعدہ کیا گیا ہے

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

○ دیتا ہے!
○ دے گا!
○ دیتا رہے گا!
اللہ

۱۶ نومبر ۱۹۸۴ء
مطبوعات انجمن خدام الدین لاہور پاکستان
۲/- روپے




انتظار حسین اسعد قادری

عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ لَّمْ یَسْأَلِ اللّٰہَ یَغْضَبُ عَلَیْہِ۔ (رواہ الترمذی)

ترجمہ: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص اللہ تعالیٰ سے سوال نہ کرے تو اللہ تعالیٰ اس پر غضب ناک ہوتے ہیں۔

**تشریح:** اس حدیث پاک کا خلاصہ اور لب لباب یہ ہے کہ ہر انسان ہر حالت میں اللہ تعالیٰ کا محتاج ہے اور اللہ تعالیٰ نے اس کی بعض ضروریات بن مانگے پوری کر دی ہیں۔ مثلاً ہاتھ پاؤں، آنکھیں، کان بقیہ جسم اور اس کے لئے آب و ہوا اغذیہ وغیرہ اور بعض اشیاء ایسی ہیں کہ مرور اور رفتار زمانہ کے ساتھ ساتھ ان کی ضرورت درپیش آتی ہے۔ ان کے حصول کے لئے پروردگار عالم نے دو ضابطے رکھے ہیں۔ پہلا ضابطہ یہ ہے کہ انسان اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ سابقہ قوتوں کو کام میں لائے ہاتھ پاؤں ہلائے۔ محنت اور مشقت کرے جیسا کہ قرآن کریم میں فرمانِ خداوندی ہے۔ لَیْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰی۔ انسان کے لئے وہی ہے جو اس نے کمایا ہے اور کسب کیا ہے اور دوسرا ضابطہ محنت کے ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ سے دعا اور اپیل ہے اور تمام انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے یہی دو طریقے رہے ہیں اور ان کے ذریعہ بقیہ نسل انسانی تک ان دو طریقوں کو پہنچایا گیا ہے اب اگر کوئی شخص مندرجہ بالا دونوں طریقوں کو نہیں اپناتا ہے یا صرف ایک طریقہ اپناتا ہے دوسرا نہیں اپناتا یعنی محنت کرتا ہے دعا نہیں کرتا تو ایسے شخص پر اللہ تعالیٰ کا غضب اور ناراضگی اترتی ہے اور اس کی صورت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ایسے شخص کو اپنی دنیوی اور اُخروی نعمتوں سے محروم کر دیتا ہے کیونکہ ایسا شخص اپنے آپ کو اللہ تعالیٰ سے مستغنی اور بے نیاز سمجھتا ہے اس لئے مانگنے کی ضرورت محسوس نہیں کرتا اور بعض لوگ براہ راست اللہ تعالیٰ سے نہیں مانگتے بلکہ اہل قبور کے پاس جا کر اپیلیں کرتے ہیں انہیں سجدے کرتے ہیں ان کے نام کی نذریں نیازیں دیتے ہیں تاکہ وہ اللہ تعالیٰ سے اپیلیں منظور کروا دیں۔ ایسے نظریات اور افعال شرکیہ ہیں۔ اسی وجہ سے یہود ونصاریٰ پر غضب نازل ہوا اور فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے لَعَنَ اللّٰہُ الْیَہُوْدَ وَالنَّصَارٰی اِتَّخَذُوْا قُبُوْرَ اَنْبِیَاءِھِمْ مَسَاجِدَ۔ (ترجمہ) اللہ تعالیٰ لعنت کرے یہود ونصاریٰ پر کہ انہوں نے اپنے انبیاء کی قبروں کو سجدہ گاہ بنایا۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ بددعا منظور ہونے میں تو کوئی شک نہیں مقامِ غور یہ ہے کہ جب انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی قبروں پر سجدہ کرنے والا اور ان کے نام کی نذریں اور نیازیں دینے والا ملعون کیوں نہیں ہوگا!

**خط وکتابت**
کرتے وقت اپنا خریداری نمبر ضرور لکھئے ورنہ تعمیل نہ ہو گی۔ (منیجر)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ہفت روزہ خدام الدین لاہور

جلد ۳۰ شمارہ ۱۹

رئیس الادارہ
حضرت مولانا عبید اللہ انور مدظلہ

مجلس ادارت
مولانا محمد اجمل قادری
عبدالرشید انصاری
ظہیر میر ایڈووکیٹ
انتظار حسین اسعد قادری

بدل اشتراک
فی کاپی: -/۲ روپے

پاکستان میں بذریعہ ڈاک
سالانہ ۵۲ شمارے -/۸۰ روپے
ششماہی ۲۶ شمارے -/۴۵ روپے



## نقطۂ نظر

# مولانا ضیاء القاسمی اور دیگر علماء کی گرفتاریاں

### یہ کن ناکردہ گناہوں کی سزا ہے

فیصل آباد پولیس نے گزشتہ دنوں مولانا محمد ضیاء القاسمی اور ان کے دو رفقاء کو گرفتار کر لیا ان کی گرفتاری مجلس عمل تحفظ ختم نبوت فیصل آباد کے اس جلسۂ عام سے قبل رات کو عمل میں آئی جس میں وہ خطاب کرنے والے تھے۔ قبل ازیں مولانا منظور احمد چنیوٹی، مولانا اللہ یار ارشد اور کراچی کے علماء خصوصاً مولانا مفتی احمد الرحمٰن، مولانا اسفند یار خاں، مولانا محمد زکریا، مولانا محمد آصف قاسمی، مولانا فیض محمد فیض نقشبندی اور دیگر علماء کرام جیلوں میں پہنچ چکے تھے۔ اطلاعات کے مطابق ارباب اختیار کا رویّہ علماء کے ساتھ ان کے شایان شان نہیں۔ بہت سے مذہبی کارکن شدید ذہنی دباؤ میں ہیں یہ عجیب ستم رانی ہے کہ اصحاب حل و عقد مختلف حیلوں بہانوں سے علماء حق کو اپنی نام نہاد غیر جانبدارانہ قیام امن کی کوششوں کا تختۂ مشق بناتے رہتے ہیں، ایک طرف تو ایران اقتدار سے اسلامی معاشرہ کے قیام کے دعووں کا تسلسل ٹوٹنے کا نام نہیں لیتا اور دوسری جانب عقیدہ ختم نبوّت اور عظمتِ اصحابِ رسول کا تحفظ اور دفاع کرنے والوں کو جیلوں میں جرائم پیشہ افراد کے ساتھ بند کیا جاتا ہے۔ جرم کوئی کرتا ہے پکڑا کسی کو جاتا ہے۔

ہمارے خیال میں علماء کرام، دینی رہنماؤں اور ان کے رفقاء کی فی الفور رہائی عمل میں آنی چاہئے کیونکہ ایسے اقدامات سے عوام میں بے چینی پیدا ہوتی ہے اور حکومت کی نیک نامی میں اضافہ نہیں ہوتا۔

نظام العلماء پاکستان کے مرکزی نظام شریعت کنونشن نے بھی ایک قرارداد میں علماء کرام کی فوری رہائی کا مطالبہ کیا ہے۔

●

ناشر: مولانا عبید اللہ انور • مقام: دفتر خدام الدین شیرانوالہ گیٹ لاہور • مطبع: شرکت پرنٹنگ پریس لاہور



# نغمۂ صلِّ علیٰ

حبیب اسلامپوری

راہِ الفت کے شہیدوں کو یہاں زندہ پایا
عشقِ احمدؐ میں وفا کیشوں کو فرخندہ پایا

نسبتِ عشقِ پیمبرؐ سے ملی توقیر ہمیں
خاک کے ذرّوں کو خورشید سا تابندہ پایا

اُنؐ کے فرمان میں مضمر ہے زیارت کی نوید
جس نے سنّت کو کیا زندہ مجھے زندہ پایا

اُن کی سیرت پہ شہادت ہے یہ قرآنِ جلیل
چلتا پھرتا ہُوا قرآن درخشندہ پایا

کتنی صدیوں سے سِسکتے ہوئے انسانوں نے
مانگتے مانگتے اک نجات دہندہ پایا

ہمزباں قدسی بنے جب چھڑا ذکرِ جمیل
نغمۂ صلِّ علیٰ زندہ و پایندہ پایا

رنجشیں شیریں مقالی سے سبھی دُور ہوئیں
دشمنوں نے بھی اُنہیںؐ احسان کنندہ پایا

کالی کملی میں چھپا لیں گے ہمیں سرورِ عالمؐ
فردِ عصیاں لئے ہاتھوں میں جو شرمندہ پایا

خلوتیں مہکتی ہیں اُنؐ کی حسیں یادوں سے
سرمدی کیف میں ہر نعت نویسندہ پایا

مِل گئی دولتِ کونین گداؤں کو حبیبؔ!
بادشاہوں کو فقیروں کا جویندہ پایا!





## حضرت لاہوریؒ نے فرمایا:




# کامل کی صحبتؒ کا اثر

ہم اس حلقہ ذکر میں اللہ کا نام لیتے ہیں اصل میں یہ حلقہ ان احباب کے لیے ہے جنہوں نے قادری خاندان میں میرے ہاتھ پر بیعت کی ہے ان کے علاوہ اور دوست بھی آتے ہیں۔ چشم ماروشن دل ماشاد جس کا دل چاہیے شامل ہو ہم کسی کو روکتے نہیں ہیں وقتاً فوقتاً خاص احباب کے لیے عرض کرتا رہتا ہوں تاکہ اس سے ان کو کچھ فائدہ ہو اور وہ اپنی ذمہ داری کو سمجھیں۔ بیعت لینے والا بھی ذمہ دار ہے کہ وہ اپنے متعلقین کو ایسا راستہ سمجھائے۔ کہ وہ جہنم سے بچکر جنت میں پہنچ جائیں۔ بیعت [illegible] عہد کرتا ہے اور شیخ۔ اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا جو حکم تبلائے گا ان پر عمل کروں گا۔

امراض روحانی کا علاج صحبت شیخ کے سوا کچھ نہیں، کتابیں پڑھنے سے یہ دور نہیں ہوتے۔ دینی مدارس میں کتابوں پر عبور ہو جاتا ہے مگر تکمیل نہیں ہوتی۔ اس لیے علماء کی بھی کماحقہٗ اصلاح نہیں ہوتی۔ بعض امراض روحانی جسمانی امراض سے زیادہ مہلک ہوتے ہیں۔ جسمانی بیماریاں تب سے ورے ختم ہو جاتی ہیں روحانی بیماریاں ساتھ جاتی ہیں، زمینداروں، تاجروں اور سرکاری ملازمین کو تو جانے دیجیے۔ اہلِ علم بھی ان سے نجات نہیں پا سکتے جب تک کہ خاص اہتمام نہ کریں۔ مدارس عربیہ میں طلبہ کو علم دانستن کے درجہ پر حاصل ہوتا ہے۔ داشتن کے درجہ پر نہیں یعنی دین سمجھ کر آتے ہیں لیکن اکثر ان میں سے ایسے ہوتے ہیں جن پر دین کا عملی رنگ چڑھا ہوا نہیں ہوتا اس لیے علماء کے اندر بھی روحانی بیماریاں باقی رہتی ہیں جب تک اللہ والوں کی صحبت نصیب نہ ہو۔ نبوّت کا دروازہ بند ہو چکا ہے اس کے سوا باقی تمام کمالات نبویؐ کے حاملین اب تک رہے ہیں۔ اب بھی موجود ہیں اور قیامت تک رہیں گے۔ انہیں کی صحبت میں اصلاح احوال ہوتی اللہ والے موتیوں سے بھی گراں قیمت ہیں۔ موتی ملنے ارزاں لیکن اللہ والے ملنے گراں۔ وہ نایاب نہیں کم یاب ہیں اور کامل مل جاتے تو اس کے قلب سے ادب، عقیدت اور اطاعت کی تین "تاریں" جوڑنے سے فائدہ ہوتا ہے ان کے بغیر حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں رہنے والے بھی محروم رہے جن کو آنحضرتؐ کا نہ پاس ادب تھا نہ عقیدت تھی۔ اور نہ اطاعت کرتے تھے وہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے مقتدی تھے۔ مدینہ منوّرہ کے رہنے والے تھے۔ ان میں سے ایک شخص مرا تو آپؐ نے نماز جنازہ خود پڑھائی۔ اللہ تعالےٰ کی طرف سے ارشاد ہُوا۔ اِسْتَغْفِرْ لَهُمْ اَوْلَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ ط اِنْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِيْنَ مَرَّةً فَلَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ (سورۃ التوبہ رکوع نمبر ۱۰) منافقین مسجد نبویؐ میں تین نمازیں با جماعت پڑھتے تھے مگر ان کی نمازوں کے متعلق ارشاد باری ملاحظہ ہو: وَاِذَا قَامُوْا اِلَى الصَّلٰوةِ قَامُوْا كُسَالٰى (سورۃ النساء رکوع ۱۸) حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ منافقین کا پتہ لگانا ہو تو فجر اور عشا میں دیکھ لیا کریں۔ ان دونوں نمازوں میں وہ غیر حاضر ہوں گے۔ مسجد نبوی کے ایک حصّہ کے متعلق آنحضورؐ کا ارشاد ہے: مَا بَيْنَ بَيْتِيْ وَمِنْبَرِيْ رَوْضَةٌ مِّنْ رِّيَاضِ الْجَنَّةِ۔

منافق وہاں بھی نماز پڑھتے رہے ہوں گے لیکن چونکہ ادب عقیدت اور اطاعت نہ تھی اس لیے جہنم کا ایندھن بنے۔

میرے دو مربّی ہیں۔ مخدومنا حضرت خلیفہ غلام محمد صاحبؒ دین پوری، اور مخدومنا حضرت مولانا تاج محمود صاحبؒ امروٹی، حضرت دین پوریؒ میری بیعت کے بعد چالیس سال تک زندہ رہے مگر میں نے انہیں کبھی تقریر کرتے ہوئے نہیں سُنا۔ شیخ کامل اور طالب صادق کا دل را بدل رہے است والا معاملہ ہوتا ہے ان کے جوتوں کی خاک سے بہت کچھ ملا۔ اس لیے میرے دل میں ان کی بے حد قدر ہے۔ میرا فرض ہے آپ کو توجہ دلانا اور آپ کا فرض ہے عمل کرنا۔ روحانی بیماریوں کا علاج قرآن میں ہے۔ لیکن اس کے لیے کامل کی صحبت کی ضرورت ہے اگر ان سے شفا ہو گئی تو قبر بہشت کا باغ بن جائے گی ورنہ جہنم کا گڑھا ہوگی۔ ان بیماریوں میں سے ایک کبر ہے کبر کے متعلق حضورؐ کا ارشاد ہے کہ جس کے دل میں ذرا سا تکبّر ہوگا وہ بہشت میں نہ جائے گا۔ صحابہ کرام کے دریافت کرنے پر فرمایا کہ حق کا انکار اور لوگوں کو ذلیل سمجھنا یہ کبر ہے۔ اللہ والوں کی صحبت میں کبر نکل جاتا ہے وہ ہستی مسَل کر رکھ دیتے ہیں۔ حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی دعاؤں میں ایک دعا یہ بھی ہے کہ: اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ فِیْ عَیْنِیْ صَغِیْرًا وَّفِیْ اَعْیُنِ النَّاسِ کَبِیْرًا ○

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اندر انانیت نہ تھی۔ آپؐ کی صحبت میں صحابہؓ کے اندر نہ رہی۔ حضرت عمرؓ کا درجہ ملاحظہ ہو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اگر نبی ہوتا تو حضرت عمرؓ ہوتے لیکن چونکہ ہستی فنا ہو چکی ہے اس لیے حضرت حذیفہؓ سے پوچھتے ہیں کہ میرا نام منافقین کی فہرست میں تو نہیں؟ حضرت مجدّد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ہر کافر فرنگ ملحد اور زندیق کو انسان اپنے سے بدرجہا بہتر سمجھے۔ یہ ان کا حال ہے ان کی ہستی فنا تھی۔ اس قسم کے اللہ کے بندوں کی صحبت میں ہستی فنا ہوتی ہے۔

ع صدقے میں تیرے ساقی مشکل آسان کر دے
ہستی مری مٹا دے خاک بے جان کر دے

ایک میان میں دو تلواریں نہیں سما سکتیں۔ انا بھی ہو اور اللہ بھی ہو یہ ناممکن ہے انا مرتی ہے، تو رنگ چڑھتا ہے۔

آنچہ از دل مے خیزد و بر دل مے ریزد

ایک دفعہ نواب بہاولپور نے کسی بزرگ کے ہاتھ پر بیعت کرنے کا خیال ظاہر کیا تو کئی مقامات سے دعوت نامے آئے میرے دادا پیر حضرت حافظ محمد صدیق صاحبؒ کی طرف سے دعوت نامہ تو نہ آیا، مگر وزیر صاحب خود ان کے ہاں حاضر ہوئے۔ حضرتؒ نے فرمایا کہ وزیر صاحب فقیر خود بہاول پور چلے گا اونٹ پر ایک دیگ لاد کر لے جائیگا جو رزق اللہ دے گا اس میں سے سب کھائیں گے۔ نواب صاحب کی دعوت نہ کھائیں گے پھر فقیر نواب صاحب سے جو کہے گا وہ کانوں سے گذر کر نواب صاحب کے دل پر پڑے گا۔ نواب صاحب کی آنکھیں کھلیں گی۔ پھر وہ آپ سے ریاست کا حساب لیں گے اور آپ ان کو زہر دے کر ماریں گے نتیجہ یہ نکلے گا کہو تو بندہ حاضر ہے۔ وزیر صاحب نے ہاتھ جوڑے اور کہا کہ ایسا پیر ہمیں نہیں چاہیئے۔ میں نے صرف ایک بیماری کا ذکر کیا ہے ورنہ روحانی بیماریاں بیشمار ہیں۔

ع نفس ہایاں کمتر از فرعون نیست
لیک اوراعون ماراعون نیست

بعض اوقات گدڑی میں لعل ہوتے ہیں:

خاکساران جہاں رابحقارت منگر
تو چہ دانی کہ دریں گرد سوارے باشد

اس قسم کے لوگوں کی دل آزاری کرنے سے بیڑا غرق ہو جاتا ہے۔ حاصل یہ نکلا کہ روحانی بیماریاں صحبت کے بغیر نہیں نکلتیں۔ — حضرت امروٹیؒ کی نظیر نہ تب تھی اور نہ اب ہے۔ ایک دفعہ ایک پولیس انسپکٹر آپ کے ہاں آیا۔ اور عرض کی کہ حضرتؒ، کپتان پولیس نے مجھے بھیجا ہے کہ آپ اپنی سواری کا گھوڑا قیمتاً مجھے دے دیں۔ فرمانے لگے کہ تمہیں خدا کی قسم ہے جس طرح ان کا پیغام مجھ کو دیا ہے اسی طرح میرا پیغام بھی ان کو پہنچا دینا۔ میں نے گھوڑے جہاد کے لیے رکھے ہیں اور جہاد انگریزوں سے کروں گا۔ تم تو گھوڑا مانگتے ہو۔ میں تو اپنا اور گھوڑوں کا پیشاب آنکھ میں ڈالنے کے لیے بھی نہیں دے سکتا۔ اس کے باوجود جب کبھی خاص بات فرمانی






# صِبْغَۃَ اللّٰہ

## اللہ کا رنگ کپڑے رنگ لینے سے نہیں دین پر عمل کرنے سے چڑھتا ہے

## زبانی جمع خرچ اور عشق و محبّت کے کھوکھلے نعرے اللہ تعالیٰ کو راضی کرنے اور نجات پانے کا ذریعہ نہیں ہو سکتے

○ جانشین شیخ التفسیر حضرۃ مولانا عُبَیداللہ انور مدّ ظلہم ○

الحمد للّٰہ وکفیٰ وسلامٌ علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ! امّا بعد: فاعوذ باللّٰہ من الشیطٰن الرجیم: بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم:—
صِبْغَۃَ اللّٰہِ وَمَنْ اَحْسَنُ مِنَ اللّٰہِ صِبْغَۃً وَّنَحْنُ لَہٗ عٰبِدُوْنَ ○

ترجمہ: ”اللہ کا رنگ“ اللہ کے رنگ سے کس کا رنگ بہتر ہے اور ہم تو اسی کی عبادت کرتے ہیں۔

بزرگان محترم! اللہ تعالیٰ کا بے انتہا شکر ہے کہ آج کے اس پُرفتن دور میں بھی دین کا کام کرنے والے، اللہ کا نام بلند کرنے والے اور بلا خوف لومۃ لائم حضور رحمۃ للعالمینؐ کی سنّت مطہرہ کی اتباع کرنے والے ایسے پاک سیرت لوگ موجود ہیں جن پر اللہ کا رنگ چڑھا ہُوا ہے۔ یہ نہیں کہ وہ ہرے پیلے کپڑے




پہنتے ہیں یا ان کے چہروں کا رنگ علیحدہ ہے بلکہ ”صبغۃ اللہ“ اللہ کے رنگ کا مطلب یہ ہے کہ انہیں توحید الٰہی کی معرفت حاصل ہو گئی ہے۔ دین کی راہ پر پختہ عزم سے گامزن ہیں۔ اللہ کے علاوہ کسی اور کی بندگی اور پرستش تو درکنار وہ پیغمبرانہ تعلیمات میں ذرہ برابر بھی رخنہ برداشت نہیں کرتے۔

آج لوگوں نے دنیا پرست اور دین کی اصل روح سے محروم نام نہاد مذہبی واعظین اور شعبدہ باز مصلحین کے اثر و فریب میں آکر چند رسموں اور بدعتوں کو دین قرار دے لیا ہے انہیں نہ ماننے والوں اور دین پر عمل کرنے والوں کو کہا جاتا ہے یہ دین سے باہر ہیں گروہ بندی اور تفرقہ بازی کا نام دین نہیں ہے۔ یہودیوں اور عیسائیوں کو قبول حق سے اسی گمراہی نے محروم کر رکھا اسی لئے انہوں نے ہمارے پیغمبر محبوب کبریا حضور خاتم الانبیاء

صلی اللہ علیہ وسلم کی دعوت توحید و رسالت مسترد کرکے اپنے لئے جہنم خریدی کہ وہ اپنی خود ساختہ رسومات کو دین قرار دیتے تھے۔ اور کہتے تھے کہ جو انہیں نہ مانے نجات نہیں پائیگا حالانکہ نجات کی راہ تو صرف اللہ کی بندگی کرنا سنتِ نبوی کی فرمانبرداری کرنا ہے۔ یہی صبغۃ اللہ یعنی اللہ کا رنگ ہے۔ حضرت شیخ التفسیر مولانا احمد علی رحمۃ اللہ علیہ اس سلسلہ میں یہود و نصاریٰ کا عقیدہ اور قرآن کا مؤقف بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ "کہتے ہیں دائرۂ اہل کتاب میں آئے بغیر رنگ نہیں چڑھتا انہیں بتا دو کہ اللہ تعالےٰ سے بہتر رنگ چڑھانے والا کون ہو سکتا ہے لہٰذا بہترین رنگ چاہتے ہو تو اللہ تعالےٰ کے دروازہ پر آؤ۔"

اسی طرح موضح القرآن میں ہے کہ "نصاریٰ کے پاس دستور تھا کہ جس کو اپنے دین میں داخل کرتے ایک زرد رنگ بناتے اور اس کے کپڑے بھی رنگ دیتے اور اس پر ڈال بھی دیتے۔

تو شکلیں بدلنے اور کپڑے رنگ لینے سے اللہ کا رنگ نہیں چڑھتا۔ اللہ کا رنگ قلب و روح کو نورِ ایمان و یقین سے منور کرکے نصیب ہوتا ہے۔ محض زبانی جمع خرچ اور عشق و محبت کے خالی اور کھوکھلے دعووں سے کچھ نہیں بنتا۔

زبان سے کہہ بھی دیا لا الٰہ تو کیا حاصل
دل و نگاہ مسلماں نہیں تو کچھ بھی نہیں

یہ توحید کا رنگ، دین کا رنگ، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے محبت، اولیاء کرام اور علماء ربانیین کے احترام و اکرام اور حضور خیر الانام (صلی اللہ علیہ وسلم) سے سچے عشق کا رنگ اللہ والے چڑھاتے ہیں۔ علماء حق اسی رنگ "صبغۃ اللہ" کے تقسیم کنندگان ہیں۔ ہمارے حضرت رحمۃ اللہ فرمایا کرتے تھے۔ علماء رنگ فروش ہیں اور اصحاب طریقت رنگ ساز ہیں، دونوں طبقوں کے پاس جانا پڑیگا۔ ان کی صحبت میں بیٹھ کر تربیت حاصل کرنا ہوگی ان کی جوتیاں سیدھی کرنے کے بعد حال و قال میں انقلاب برپا ہوگا درد دل بیدار ہوگا اور روح کا اضطراب، طلب حق میں ڈھل جائے گا۔ دل کی دنیا آباد ہونے اور صبغۃ۔ اللہ کے رنگ سے مزین ہونے کے بعد تنگی و افلاس میں پھٹے پرانے کپڑوں میں وقت گذر گیا تو زندگی تو گذر ہی جاتی ہے مگر جنت کا راستہ مل جائے گا رحمت و مغفرت کی وہ دولت حاصل ہوگی جو تخت شاہی، خزانۂ حکومت، کپڑے صورتیں بدلنے اور بہروپیوں کی طرح سوانگ رچانے کی جانکاہیوں سے نہیں ملتی۔ صحابی رسولؐ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے صحیح مسلم میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مروی ہے کہ "اللہ تعالیٰ تمہاری صورتوں کو اور جسموں کو نہیں دیکھتا بلکہ اللہ تعالےٰ تمہارے قلوب کو دیکھتا ہے۔"

حضرات گرامی! یہ اللہ تعالےٰ کا لطف و کرم ہے کہ اگر آج بدی اور فساد کی خوگر قوتیں زوروں پر ہیں تو بھلائی اور امن و اخوت کی بات کرنے والے بھی آرام سے گھر میں بند ہو کر نہیں بیٹھے ہوئے۔ یکطرفہ ٹریفک نہیں ہے۔ اگر گمراہی پھیل رہی ہے تو دین والے بھی صراطِ مستقیم کی روشنی کے چراغ لئے قریہ قریہ،

**نجات پانے والے لوگ**

**—— وہی ہیں جو ——**

**حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے راستہ کی پیروی کریں۔ جو لوگ —— صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو گالیاں دیتے ہیں دلوں میں بغض و عناد رکھتے ہیں وہ اصحاب رسول ﷺ کے بتائے ہوئے راستے کی پیروی —— نہیں کریں گے ——**



شہر شہر اور دنیا کے اطراف و اکناف میں ملکوں ملکوں پھر رہے ہیں۔ نیکی اور بدی کا مقابلہ، دین کے باغیوں اور وفاداروں میں معرکہ آرائی، حق اور باطل کی ٹکر شروع سے چلی آئی ہے ایک طرف اولیاء شیطان ہیں تو دوسری طرف اولیاء رحمٰن ہیں۔ یہ دست بدست جنگ حضرت آدم علیٰ نبینا و علیہ السلام کے وقت سے جاری ہے پہلا مقابلہ ہابیل اور قابیل میں ہوا تھا۔ جب ایک نے دوسرے کو حسد اور بغض سے آتش بداماں ہو کر قتل کیا اور دنیا میں ناحق خونریزی کی ابتدا کی تھی۔ اب قیامت تک جو بھی ظالمانہ حاسدانہ اور تیغ ناحق سے خون بہے گا اس کا گناہ اور عذاب حضرت آدمؑ کے بیٹے قابیل کو بھی ملتا رہے گا۔ کیونکہ اس نے اپنے بھائی ہابیل کو ظلماً قتل کرکے دنیا میں قتل و خونریزی کا دروازہ کھولا تھا۔ نیکی کی ابتدا کرنے والے کو نیکی کا ثواب اور برائی کا آغاز کرنے والے کو برائی کا عذاب ملنا قانون فطرت کا ابدی ضابطہ ہے۔

بہرحال نیک اور حق پرست گروہ ازل سے ہے اور ہمیشہ رہیگا دنیا کی کوئی طاقت اسے ختم نہیں کر سکتی۔ اختلافات اور فرقے پہلے سے رہے اب بھی ہیں۔ آئندہ بھی رہیں گے لیکن اللہ والے حق پرستوں کی جماعت اور فرقہ ایک ہی ہے۔ اس لیے کہ ان کا مؤقف، عقیدہ اور مقصد ایک ہے۔ حدیث میں روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بنی اسرائیل میں بہتر فرقے ہوئے۔ میری امت میں تہتر ہوں گے ان میں نجات پانے والا فرقہ ایک ہی ہے جو اس طریقہ اور راستہ کی پیروی کرے گا جو میرا اور میرے صحابہؓ کا ہے مَا اَنَا عَلَیْہِ وَ اَصْحَابِیْ۔ مگر آج لوگ حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو گالیاں دیتے ہیں دلوں میں بغض و عناد رکھتے ہیں۔ پھر یہ ان کے راستے اور طریقے کی پیروی کیسے کر سکتے ہیں۔ لہٰذا ان کا راستہ وہ نہیں جو مَا اَنَا عَلَیْہِ وَ اَصْحَابِیْ میں بتایا گیا ہے کیونکہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے جاں نثار صحابہؓ کو جو تعلیم دی جو دین سکھایا صحابہؓ نے اسی پر عمل کیا اور وہی آگے امت کو پہنچایا۔ صحابہؓ سے بغض و عناد رکھنے والا ان کا اور ہمارا دشمن ہے وہ صحابہ کرامؓ اور ان کی تعلیمات کا متبع اور پیروکار نہیں ہو سکتا۔ اہل حق اگرچہ تعداد کے اعتبار سے دنیا میں اکثر و بیشتر دوسروں سے کم رہے ہیں — مگر مقبول بارگاہِ الٰہی وہی ہیں۔ انبیاء علیہم السلام پر ظلم و ستم ڈھانے کا مخالفوں کو موقعہ اور حوصلہ اس لئے بھی ملتا رہا کہ وہ تعداد میں ان سے ہمیشہ زیادہ رہے۔ حضرت ابراہیمؑ حضرت موسیٰؑ، حضرت نوحؑ مشہور اور عظیم المرتبت انبیاء ہیں مگر دیکھ لیں ان کا ساتھ دینے والے تھوڑے لوگ تھے اور مخالفت کرنے والے زیادہ، اہل کفر نے ان پر ظلم توڑے اور ان کا جینا دوبھر کر دیا اور پھر مکی زندگی میں حضور خاتم النبیینؐ

**جب بھی کہیں تیغ ناحق کی جفاکاری سے کسی مظلوم کا خون بہے گا تو اس کا گناہ حضرت آدمؑ کے بیٹے قابیل کو بھی ہوگا۔ کیونکہ اس نے اپنے بے قصور بھائی کو قتل کرکے دنیا میں خونریزی کا دروازہ کھولا تھا**

اور آپؐ کے ساتھیوں کو کون سی مصیبت کا سامنا نہیں کرنا پڑا۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سابقہ انبیاء میں سے کسی کو اس قدر مصائب و آلام نہیں پہنچے جتنا مجھے ستایا گیا اور تکالیف اٹھانا پڑی ہیں۔ ہجرت کی رات کفارِ مکہ آپؐ کو شہید کرنے کے منصوبے بنا چکے تھے اللہ کے شہر مکۃ المکرمہ سے ہجرت کے موقعہ پر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم روانہ ہوئے تو آپؐ نے مکہ شہر سے فرمایا میں تجھے کبھی چھوڑ کر نہ جاتا اگر یہاں کے رہنے والے مجھے چلے جانے پر مجبور نہ کر دیتے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت صدیق اکبرؓ نے تین دن غارِ ثور میں گذارے۔ مدینہ طیبہ پہنچ کر چودہ روز تک مسجد قبا میں قیام فرمایا اور مدنی زندگی میں بھی صورتِ حال یہ رہی کہ دنیا بھر کی دشمن قوتیں مسلمانوں کے خلاف سازشوں اور جارحیتوں میں مصروف رہی ہیں بدر و اُحد کے واقعات گواہ ہیں کہ کفارِ مکہ نے حضور ختمی مرتبت کے لائے ہوئے دین اور آپؐ کے صحابہؓ کو امن سے نہ رہنے دیا۔ یہودیوں کی فتنہ سامانیوں اور منافقوں کی ریشہ دوانیوں کے علاوہ رومیوں کی وسیع لشکر کشی کا خطرہ ہر وقت سروں پر منڈلاتا رہتا تھا مگر یہ فیض نبوت کی معجز طرازی اور اسلام کی صداقت و حقانیت تھی کہ مسلمانوں کی اصل قوت اور کارگر ہتھیار ان کا کردار و اخلاق ثابت ہوا کہ انہوں نے اللہ تعالےٰ کی بندگی کرنے اور اللہ کی مخلوق کی بھلائی چاہنے کا حق ادا




کیا۔ قیصر روم کے جاسوسوں نے گواہی دی کہ مسلمان اخلاق میں بہت بلند و بالا ہیں۔ مفتوحین کا مال و اسباب بغیر معاوضہ ادا کئے نہیں لیتے ظلم نہیں کرتے اور اصولوں کی پابندی کا یہ عالم ہے کہ اگر ان کے سردار کا بیٹا چوری کرے تو اس کے بھی ہاتھ کاٹ دیں، زنا کرے تو سنگسار کر دیں۔ یہ اخلاقی اور تربیت ہی کی تو جلوہ آرائیاں تھیں کہ شراب کی حرمت کا اعلان ہوا تو ہاتھ جہاں تھے وہیں رُک گئے شراب کا پیالہ بھرا ہوا لبوں کے قریب تھا اعلان سننے کے بعد یہ نہیں کہ پی لیا ہو، اسے وہیں چھوڑ دیا۔ مدینہ طیبہ کے گلی کوچوں میں شراب پانی کی طرح بہنے لگی۔ ایک شخص سے زنا کا جرم سرزد ہو گیا۔ اس نے خود آ کر اپنی غلطی کا اعتراف کیا اور درخواست کی کہ اسے دین کے مطابق سزا دی جائے نہ پولیس پکڑنے گئی اور نہ ہی گواہ تلاش کئے گئے۔ یہ تھے حضرات صحابہ کرامؓ اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی تربیت یافتہ مسلمانوں کی مثالی جماعت۔ حقیقت یہ ہے کہ صحابہ کرام جیسے متقی اور نیک لوگوں کا دَور تاریخ عالم میں دوسرا کوئی اور نہیں ہے۔ برائی اور شیطنت کی قوتوں کو آج بھی شکست دی جا سکتی ہے۔ قیصر و کسریٰ کی ذلّت و نامرادی کی طرح امریکہ اور روس کی باطل قوتوں کو آج بھی پاؤں تلے روندا جا سکتا ہے بشرطیکہ ہمارے اندر اعلیٰ اخلاق یعنی حقوق کی ادائیگی کا صحیح احساس پیدا ہو جائے یہ ایسا ایٹم بم اور جوہری اسلحہ ہے جس کا وار کبھی خطا نہیں



ہوتا۔ اعلیٰ اور بلند اخلاق کا مطلب ہے حقوق کی ادائیگی یعنی بندوں کا حق بندوں کو دیا جائے اور اللہ کا حق اللہ کی بارگاہِ جلال و اکرام میں پیش کیا جائے۔ قرآنِ کریم اور تبلیغ دین انسان کو اسی ڈھانچہ میں ڈھالتے ہیں اور یہی صبغۃ اللہ یعنی اللہ کا رنگ ہے اللہ تعالےٰ نے ہمارے ساتھ اَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ کا وعدہ فرمایا۔ مگر اس کی برکات و ثمرات کا مستحق بننے کے لئے ایمان اور صداقت کی شرط ہمیں پوری کرنا پڑے گی۔ جس مرض کا جو علاج آج سے چودہ سو برس پہلے روحوں کے قدسی صفات طبیبؐ نے تجویز فرمایا تھا ان بیماریوں کے لئے آج بھی وہی نسخے کیمیائے شفاء ہیں ؎

وہی دیرینہ بیماری وہی نامحکمی دل کی
علاج اس کا وہی آب نشاط انگیز ہے ساقی

اللہ تعالےٰ سے دعا ہے کہ دین کا کام کرنے والے اور حق کی اشاعت کرنے والے کامیاب و سرفراز ہوں ان کے باہمی مسائل اور مشکلات کو اللہ تعالےٰ حل فرمائے اور سب مسلمانوں کو اللہ تعالےٰ دین پر عمل کرنے کی توفیق بخشے۔ آمین!




## بندگانِ الٰہی نے جب اپنے رب کا نام لیا

چنیوٹ میں:

## حضرت صاحبزادہ مولانا محمدؐ اجمل قادری کی تشریف آوری

## محلّہ انصاریاں میں مجلسِ ذکر کا انعقاد

۲۹ر اکتوبر کے روز حضرت صاحبزادہ مولانا محمد اجمل قادری چنیوٹ تشریف لائے مولانا محمد یعقوب جناب سلیم اختر قادری جناب حافظ شبیر زمان اور دیگر احباب نے بعد نماز مغرب اونچی مسجد محلہ انصاریاں میں عامۃ المسلمین کو دعوت ذکر و فکر رکھی تھی اس لئے چنیوٹ اور گرد و نواح کے دیہات سے سینکڑوں طالبان بادۂ حق جوق در جوق چلے آئے۔ اس موقعہ پر مہمان عالی مرتبت نے شرکائے محفل کو ذکر الٰہی کی ضرورت و اہمیت سمجھاتے ہوئے فرمایا "ہمارا رب اللہ ہے وہ سارے جہان کا خالق و مالک اور نگہبان و مختار ہے ہم اس کے بندے ہیں ہمارا فرض ہے کہ اپنی عاجزی اور بے کسی کا اقرار کرتے ہوئے اپنے رب کی کبریائی اور بزرگی کا اعتراف کریں، اس کے پاک نام کو بلند کریں اسی کو اپنا حاجت روا اور مشکل کشا مانیں۔ اس کے سوا کسی کا خوف دل میں نہ رکھیں، اس کے پاک نام کو دل میں بسائیں گے تو دلوں کی اجڑی بستیاں آباد ہو جائیں گی۔ ہم اسے یاد کریں گے تو اس کی رحمتیں ہمیں یاد کریں گی۔ ہم گنہگار ہیں۔ گنہگاروں کو ضرورت ہے کہ بخشنے والے کا دروازہ کھٹکھٹائیں مَنْ یَّغْفِرُ

الذُّنُوبَ اِلَّا اللّٰہ۔ اے دنیا والو! بتاؤ تو سہی کوئی اور بھی ہے اللہ کے سوا جو گناہوں کو معاف کر سکے۔ وہ صرف اللہ ہے جو غفور غفار ہے وہ چاہتا ہے کہ اس کے بندے، بندے بن کر اس سے مانگا کریں۔ ان کی دعاؤں کو قبول کرنے کے لئے اس کی رحمتیں خود استقبال کو آگے بڑھیں۔

حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ میں اپنے بندے کے گمان کے بالکل قریب ہوں۔ جب بندہ مجھ کو یاد کرتا ہے تو میں اس کے ساتھ ہوتا ہوں اگر اس نے اپنے جی میں مجھے یاد کیا تو میں بھی اسے اپنے جی میں یاد کرتا ہوں اور اگر اس نے کسی جماعت میں بیٹھ کر میرا ذکر کیا تو میں بھی فرشتوں کے سامنے اس کا تذکرہ کرتا ہوں اور اگر وہ ایک بالشت میری طرف بڑھتا ہے تو میں اس کی طرف دو ہاتھ بڑھتا ہوں اور کوئی میرا بندہ میری طرف چل نکلتا ہے تو میں اس سے دوڑ کر مل جاتا ہوں۔

حضرات محترم! آپ مسجد میں تو آگئے ہیں یہ اللہ کا گھر ہے۔ آؤ اولیاء اللہ کے طریقے کے مطابق اللہ کا ذکر بھی کر لیں۔ اس کے بعد حضرت صاحبزادہ صاحب نے لوگوں کو سلسلہ قادریہ راشدیہ کا طریقۂ ذکر بالجہر سمجھایا اور ذکر کرایا۔ مجلس ذکر کے بعد بیسیوں افراد نے ہدایت و تزکیہ کے لئے جانشین امام الہدیٰ کے ہاتھ پر سنت نبوی کے مطابق گناہوں سے توبہ و اجتناب کی

## اعتذار

گذشتہ شمارے افکار معاصرین ہفت روزہ الاعتصام سے ماخوذ تھے۔





قضا و احتساب

# عہدِ فاروقیؓ میں

تحریر: سید فضل الرحمٰن جعفری

اسلامی شریعت نے مسلمانوں کو ایمانؓ احتساب کی زندگی بسر کرنے کی تلقین کی ہے۔ ذاتی زندگی میں بھی اور اجتماعی زندگی میں بھی، اور ہر مسلمان محاسبہ نفس کا مکلف ہے تاکہ "شر" سے بچے اور خیر اختیار کرے۔ یہ اتنا پاکیزہ عمل ہے۔ جس سے انسانی زندگی تمدنی اور اخلاقی اعتبار سے بام عروج پر پہنچ جاتی ہے۔ اور دین حق کی در اصل یہی روح ہے۔ احتساب نفس کی بہترین مثال حضرت فاروق اعظمؓ کی زندگی میں ملتی ہے۔ آپ کا یہ معمول تھا کہ جب بھی دل میں غرور و نخوت کی کوئی ہلکی سی پرچھائیں پڑتی تو فوراً اس کا تدارک کرتے، ایک دن مسجد نبویؐ میں خطبہ کے دوران اچانک آپ نے اپنا موضوع بدل دیا۔ اور فرمانے لگے۔ "صاحبو! میں ایک زمانے میں اتنا غریب و نادار تھا کہ لوگوں کے لئے پانی بھرتا تھا اور وہ اس کے عوض مجھے چھوہارے دیتے تھے۔ بس وہی میری غذا ہوتی تھی۔" یہ فرما کر منبر سے اتر آئے۔ لوگوں نے حیرت کا اظہار کیا اور کہا کہ اے امیرالمومنین! یہ کونسی بات تھی جسے آپ نے منبر پر دوران خطبہ فرمایا۔ "آپ نے جواب دیا کہ میری طبیعت میں ذرا سا غرور آگیا تھا، یہ اس کا علاج تھا۔" قضاۃ کا منصب بہت اہم تھا اس لئے حضرت عمرؓ نے قضاۃ کے انتخاب میں بڑی احتیاط برتی۔ اور آپ اس منصب کے لئے ایسے لوگوں کا انتخاب کرتے تھے جو علم و فضل اور زہد و تقویٰ

> حضرت عمرؓ حکام کی کڑی نگرانی کرتے شان و شوکت کی زندگی بسر کرنے سے روکتے، غرور اور برتری کی ہر علامت مٹا دیتے!

کے علاوہ ذہنی استعداد اور قوت فیصلہ کی صفات سے مزین ہوتے تھے۔ چنانچہ حضرت زید بن ثابتؓ کو مدینے کا قاضی مقرر کیا گیا تھا اور دیگر مقامات کے لئے عبداللہ بن مسعودؓ قاضی شریح، جمیل بن العمرؓ، ابو مریم سلمان بن ربیعہ باہلیؓ، عبدالرحمٰن بن ربیعہؓ، عمران بن حصین، ابوقر، کندی، جیسے جلیل القدر بزرگوں کو قضات کا منصب تفویض کیا گیا تھا۔ جو اپنی علمی جلالت، اور بلندی کردار، اور عظمت تقویٰ میں بہت بلند مقام رکھتے تھے۔ عدل و انصاف کے لئے ضروری تھا کہ مساوات کو ملحوظ رکھا جائے۔ اور امیر و غریب، کالے اور گورے دوست اور دشمن اور اپنے اور بیگانے کا امتیاز باقی نہ رہے۔ چنانچہ اس اہم مقصد کو پوری طرح ذہن نشین کرنے کے لئے خود فریق بنکر آپ عدالت میں جاتے تھے۔ ایک بار حضرت اُبیؓ بن کعب سے کچھ تنازعہ ہوا اُبی نے زیدؓ بن ثابت کی عدالت میں مقدمہ دائر کر دیا۔ حضرت عمرؓ کو مدعا علیہ کی حیثیت سے عدالت میں حاضری کا حکمنامہ ملا۔ آپ مقررہ تاریخ پر عدالت میں حاضر ہوگئے۔ زیدؓ نے امیرالمومنین کا احترام کیا حضرت عمرؓ نے اسی وقت انہیں ٹوکا اور کہا کہ "یہ تمہارا پہلا ظلم ہے" پھر حضرت عمرؓ مدعی اُبی بن کعبؓ کے پاس بیٹھ گئے۔ اُبی کے پاس کوئی ثبوت نہیں تھا اور حضرت عمرؓ دعوے سے منکر تھے۔ اُبی

نے عدالت سے درخواست کی کہ مدعاعلیہ سے حلفیہ بیان لیا جائے۔ لیکن زیدؓ بن ثابت نے اُبیؓ سے کہا کہ مدعاعلیہ کا رتبہ امیرالمومنین کا ہے انہیں قسم سے معاف رکھا جائے۔ حضرت عمرؓ نے یہ سن کر فوراً یہ فرمایا کہ :-

"اے زید! تم منصب قضا کے اس وقت تک اہل نہیں ہو سکتے جب تک تم ایک عام آدمی کو عمرؓ کے برابر نہ سمجھو۔"

حضرت عمر فاروقؓ عدل کی روح سے اچھی طرح واقف تھے۔ اس لئے نرمی اور رعایت کے تصور سے ان کا ذہن ہمیشہ خالی رہتا تھا۔ اور حکومت کے اعلیٰ حکام کو علی الاعلان سزا دیتے تھے۔ ایک بار حج کے موسم میں تمام حکمرانوں کو طلب کیا۔ اور عام مجمع میں کھڑے ہو کر دریافت کیا کہ جن لوگوں کو کسی عامل سے کوئی شکایت ہو تو بیان کرے۔ ایک شخص اُٹھا اور اس نے کہا کہ فلاں حاکم نے میرے سو درے لگائے تھے۔ امیرالمومنین نے حکم صادر کیا کہ "آؤ اور بدلہ لے لو" اس موقع پر حضرت عمرو بن العاصؓ بھی موجود تھے۔ انہوں نے عرض کیا کہ "اے امیرالمومنین! اس طریقِ کار سے عمال میں بددلی پھیل جائے گی"۔ فرمایا! اے عمرو بن العاص! سن لو کہ میں ایسا ضرور کروں گا" اور مستغیث کو حکم دیا کہ وہ اپنا کام کرے پھر مستغیث کو دو سو دینار کے عوض راضی کر لیا گیا

حضرت عمرؓ دین کے بڑے رمز شناس تھے۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں نور بصیرت اور عرفان شریعت کی نعمتوں سے نوازا تھا۔ ان کا دل ایک سچے مومن کا دل تھا۔ جو سنگ و فولاد بھی بن جاتا تھا اور ریشم کی طرح نرم بھی ہو جاتا تھا۔ مزاج فطرتاً تند و تیز تھا۔ فی الحقیقت ان کی درشت مزاجی ان کی حق پرستی کا نتیجہ تھی۔ ان کی درشتی و تلخی کے جتنے واقعات ہیں وہ سب حق کی حمایت میں ہیں۔ وہ خود فرماتے ہیں:

"میرا دل خدا کے بارے میں نرم ہو جاتا ہے تو جھاگ سے بھی زیادہ نرم ہو جاتا ہے اور سخت ہو جاتا ہے تو پتھر سے بھی زیادہ سخت ہو جاتا ہے"

احتسابِ نفس

کی بہترین مثال

حضرت فاروق اعظمؓ

کی زندگی میں ملتی

ہے!

**حضرت عمر فاروق نے ان جلیل القدر بزرگوں کو قضا و احتساب کا منصب سپرد کیا تھا جو بلندی کردار اور تقویٰ میں عظیم مقام رکھتے تھے**

حضرت عمرؓ عمال کے رہن سہن اور عام مصروفیات کی خاص طور پر نگرانی کرتے تھے۔ اور انہیں شان و شوکت کی زندگی بسر کرنے سے روکتے تھے، وہ غرور و برتری اور ترفع و تجمل کی ہر علامت کو مٹا دیتے تھے۔ عوام کی شکایت پر عمال سے سختی سے باز پرس کرتے تھے۔ اور عام لوگوں سے ملاقات نہ کرنے پر انہیں برطرف کر دیتے تھے۔ مصر کے عامل عیاضؓ بن غنم قیمتی لباس پہنتے تھے اور شاندار محل میں رہتے تھے۔ انہیں حضرت عمرؓ نے معزول کر کے بلوایا اور کملی کا کرتہ پہنوا کر ان سے بکریاں چروائیں۔ حضرت سعدؓ بن ابی وقاص کوفے کے عامل تھے۔ وہاں انہوں نے ایسی کوٹھی تعمیر کرائی تھی جس میں ڈیوڑھی بھی تھی۔ جب حضرت عمرؓ کو خبر ہوئی تو ڈیوڑھی میں آگ لگوا دی۔ حضرت عمرؓ سزا دینے میں چھوٹے بڑے، امیر و فقیر کا امتیاز بالکل نہ کرتے تھے۔ وہ اپنے عزیزوں اور رشتہ داروں کے ساتھ بھی کبھی رعایت نہ کرتے تھے۔ ابوشحمہ آپؓ کے فرزند تھے۔ ایک بار غلطی سے انہوں نے شراب پی لی تھی۔ حضرت



عمرؓ کو خبر ہوئی تو اسّی کوڑے مارے۔ اسی میں وہ ہلاک بھی ہو گئے۔ آپؓ کے برادر نسبتی اور مشہور صحابی قدامہؓ بن مظعون کو بھی شراب نوشی کے جرم میں اسّی کوڑے لگوائے اس قسم کے اور بھی واقعات ہیں جو حضرت عمرؓ کی عدل گستری اور حق پرستی کی روشن مثال ہیں۔ ان کے دور میں ابتدا میں تو عدلیہ اور انتظامیہ ایک ہی رہے لیکن جب پورا نظام قائم ہو گیا تو قضاۃ نے ایک مستقل محکمے کی شکل اختیار کر لی۔ ہر ضلع میں عدالتیں قائم ہوئیں۔ اور قضاۃ کے اُصول اور قوانین مرتب کئے گئے۔ اس سلسلہ میں ایک فرمان جاری کیا گیا جو یہ ہے۔

اما بعد۔ قضا ایک ضروری فرض ہے۔ لوگوں کو اپنے حضور میں اپنی مجلس میں، اپنے انصاف میں برابر رکھو" تاکہ کمزور انصاف سے محروم نہ ہو۔ اور معزز آدمی کو رو رعایت کی اُمید نہ پیدا ہو، جو شخص دعویٰ کرے، اس پر بار ثبوت ہے، اور جو شخص انکار کرے اس پر قسم ہے۔ صلح جائز ہے مگر وہ صلح جس سے حرام حلال، اور حلال حرام نہ ہونے پائے۔ کل اگر تم نے کوئی فیصلہ کیا، تو غور کے بعد اگر حق اس کے خلاف نظر آئے تو اس سے رجوع کر سکتے ہو، جس مسئلہ میں شبہ ہو، اور قرآن اور حدیث میں اس کا ذکر نہ ہو تو اس پر بار بار غور کرو۔ ان پر قیاس کرو، جو شخص ثبوت پیش کرنا چاہے، اس کے لئے ایک میعاد مقرر کر دو اگر وہ ثبوت دے تو اس کا حق دلاؤ۔ ورنہ مقدمہ اس کے خلاف فیصل کرو، ان اشخاص کے سوا جنہیں سزا میں درّے لگائے گئے ہوں، یا جھوٹی گواہی دی ہو، یا وراثت میں مشکوک ہوں۔ سب مسلمان ثقہ ہیں۔

اور قاضیوں کو یہ خاص ہدایت تھی کہ مقدمات میں اوّل تو قرآن مجید کے مطابق فیصلہ کرو اور اگر قرآن میں وہ صورت مذکور نہ ہو تو حدیث کی جانب رجوع کرو، اگر اس میں بھی نہ ہو تو اجماع سے ورنہ اجتہاد سے کام لو۔"

یہ ہے وہ اجمالی نقشہ عدل و انصاف کا جو حضرت عمر فاروقؓ کے زمانے میں تھا۔ اور جو ٹھیک ٹھیک کتاب و سنت کے مطابق تھا۔ اور یہی نظام عدل مسلمانوں کے لئے بہترین نمونہ ہے۔ اسی میں ایمان و احتساب کی اعلیٰ قدریں پوشیدہ ہیں۔

## مومن بادشاہ

بادشاہ مومن نہیں تو اس کے تاج پر خدا کی لعنت ہے۔ ایک غریب مومن کی گودڑی پر خدا کی رحمت ہے۔ اُس کے محل پر خدا کی لعنت، اس کے چھپّر پر خدا کی رحمت۔ اُس کے سونے کے پلنگ پر لعنت، اس کی چٹائی پر رحمت۔ جس سے خدا راضی ہوتا ہے اُس پر اُس کی رحمت ہوتی ہے۔ جس سے وُہ ناراض ہوا اُس پر لعنت ہوتی ہے۔

(ملفوظات طیبات حضرت لاہوریؒ)

# عاشقِ رسول شیخ الہند حضرت مولانا محمود حسن رحمۃ اللہ علیہ

ترتیب: منظور احمد الحسینی

حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسنؒ کی ولادت ۱۲۶۸ھ بمطابق ۱۸۵۱ء میں بانس بریلی میں ہوئی جہاں آپ کے والد ماجد مولانا ذوالفقار علی سرکاری محکمہ تعلیم سے وابستہ تھے چھ سال کی عمر میں پڑھنے بٹھائے گئے۔ قرآن مجید کا اکثر حصہ میاں جی منگلوری سے پڑھا بقیہ قرآن پاک اور فارسی کی ابتدائی کتابیں میاں جی مولوی عبداللطیف صاحب سے پڑھیں اس کے بعد فارسی کی سب کتابیں اور عربی کی ابتدائی کتب اپنے معزز چچا اور مشہور استاد مولانا مہتاب علی سے پڑھیں اور جب دیوبند کا مدرسہ معرض وجود میں آیا تو آپ کو سب سے پہلے اس مدرسہ کے احاطہ میں کتاب کھولنے کی سعادت نصیب ہوئی اور جس استاد کے سامنے کتاب کھولی ان کا نام نامی بھی "ملا محمود" تھا۔ ۱۲۸۶ھ میں نصاب دارالعلوم کی تکمیل کے بعد حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نانوتویؒ کی خدمت میں رہ کر صحاح ستہ اور دوسری کتابیں پڑھیں اور ۱۲۸۹ھ میں فارغ التحصیل ہوئے۔ ۱۲۹۰ھ میں دارالعلوم کا جلسہ دستار بندی ہوا جو مادرِ علمی کا پہلا جلسہ تھا۔ اس میں حضرت نانوتویؒ کے دستِ مبارک سے آپ کی دستار بندی ہوئی۔ اور سند فراغت دی۔ جن رفقاء کو آپ کے ساتھ یہ سعادت ملی ان میں مولانا فخر الحسن گنگوہی، مولانا عبدالحق پور قاضوی وغیرہ شامل ہیں زمانہ تعلیم میں ہی آپ کا شمار حضرت نانوتویؒ کے ممتاز تلامذہ میں ہوتا تھا اور حضرت نانوتویؒ خاص طور پر شفقت فرماتے تھے۔ چنانچہ ان کی اعلیٰ علمی اور ذہنی صلاحیتوں کے پیش نظر دارالعلوم کی مدرسی کے لیے اکابر کی نظر انتخاب آپ پر پڑی۔ اور ۱۲۹۱ھ بمطابق ۱۸۷۴ء میں مدرس چہارم کی حیثیت سے آپ کا تقرر عمل میں آیا۔ ظاہری علم و فضل کی طرح باطن بھی آراستہ تھا۔ ۱۲۹۴ھ بمطابق ۱۸۷۷ء میں اپنے استاد حضرت نانوتویؒ کی معیت میں حج سے مشرف ہوئے۔ مکہ مکرمہ میں حضرت حاجی امداد اللہ قدس سرہٗ سے شرف بیعت حاصل کیا اس سفر حج میں علماء کا ایک بڑا قافلہ بن گیا تھا جس میں حضرت نانوتویؒ کے علاوہ مولانا رشید احمد گنگوہیؒ، حضرت مولانا محمد یعقوب نانوتویؒ، حضرت مولانا محمد مظہر نانوتویؒ، مولانا محمد منیر نانوتویؒ، حکیم ضیاء الدین رام پوری، مولانا احمد حسنؒ کانپوری جیسے علماء و مشاہیر شامل تھے۔ قافلہ کے جملہ حضرات کی تعداد سو کے قریب تھی حضرت شیخ الہند کو حضرت امداد اللہ مہاجر مکیؒ سے خلافت بھی حاصل تھی۔

۱۲۹۷ھ میں مولانا محمد قاسم نانوتوی رح کی وفات کے رنج و غم میں تمام تعلقات اور تعلیم و تعلم ترک کرکے عزلت گزینی اختیار فرمائی مگر ایک ماہ کے بعد مہتمم دار العلوم مولانا رفیع الدین کے ارشاد و اصرار سے تعلیم شروع فرمائی، جامع کمالات، نمونۂ سلف صدر مدرس مولانا محمد یعقوب صاحب کی وفات اور مولانا سید احمد صاحب کے تشریف لیجانے کے بعد ۱۳۰۵ھ میں حضرت باتفاق آراء صدر مدرس تجویز ہوئے اور مسلسل چالیس سال تک علوم دینیہ کی نشر و اشاعت فرماتے رہے۔ حلقۂ درس کو دیکھ کر سلف صالحین اور اکابر محدثین کے حلقۂ حدیث کا نقشہ نظروں میں پھر جاتا تھا۔ قرآن و حدیث حضرت کی زبان پر تھا اور آئمہ اربعہ کے مذاہب ازبر، صحابہ و تابعین، فقہاء و مجتہدین کے اقوال محفوظ، نہایت سبک اور سہل الفاظ با محاورہ اردو میں اس روانی اور جوش سے تقریر فرماتے، معلوم ہوتا کہ دریا امڈ رہا ہے۔

بہت سے ذی استعداد اور ذہین و فطین طالبعلم جو مختلف اساتذہ کی خدمتوں میں استفادہ کرنے کے بعد حضرت کی خدمت میں حاضر ہوتے اپنے شکوک و شبہات کے کافی وافی جواب پانے کے بعد حضرت مولانا کی زبان سے آیاتِ قرآنیہ اور احادیثِ نبویہؐ کے معانی اور مضامین عالیہ سن کر سرِ نیاز خم کرکے معترف ہوتے تھے۔ یہ علم کسی کو نہیں ہے اور ایسا محقق عالم دنیا میں نہیں ہے۔

آپ کی زبردست علمی شخصیت کے باعث طلبہ دارالعلوم دیوبند کی تعداد دو سو سے بڑھ کر چھ سو تک پہنچ گئی تھی۔ آپ کے زمانہ میں ۸۶۰ طلباء نے حدیث نبوی سے فراغت حاصل کی۔ حضرت شیخ الہند کے فیض تعلیم نے امام العصر مولانا سید انور شاہ کشمیری، حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی، شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد صاحب مدنیؒ، حضرت مفتی اعظم مولانا مفتی کفایت اللہ دہلوی، حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی، حضرت مولانا سید مناظر احسن گیلانی، حضرت مولانا سید اصغر حسین دیوبندی، شیخ الادب حضرت مولانا محمد اعزاز علی، مبلغ اعظم مولانا محمد الیاس کاندھلوی، امام انقلاب مولانا عبیداللہ سندھی، بطل حریت مولانا منصور انصاری، شیخ التفسیر مولانا احمد علی لاہوری، مولانا عزیز گل، مولانا محمد صادق کراچی، جیسے مشاہیر اور نامور علماء کی جماعت تیار کی۔

حضرت شیخ الہندؒ نے جس طرح دین متین کی خدمت کی اسی طرح سے آپ نے استخلاص وطن کے لیے سیاست میں بھرپور حصہ لیا۔ حضرت شیخ الہند نے اس زمانہ میں ہندوستان کے اندر مسلح انقلاب کے ذریعے انگریزوں کا اقتدار ختم کرنے کے لیے بڑے پیمانہ پر ایک منصوبہ تیار کیا اس کے لیے انہوں نے نہایت منظم طور پر اپنا پروگرام مرتب کیا تھا۔ ان کے شاگردوں اور رفقائے کار کی ایک بڑی جماعت جو ہند و بیرون ہند کے اکثر ممالک میں پھیلی ہوئی تھی۔ ان کے مجوزہ پلان کو عملی جامہ پہنانے کے لیے نہایت سرگرمی اور جانبازی کے ساتھ کوشاں تھی۔ شاگردوں میں مولانا عبیداللہ سندھیؒ، مولانا محمد میاں منصور انصاری اور دوسرے بہت سے تلامذہ اس میں شامل تھے جنہوں نے حضرت شیخ الہندؒ کے سیاسی اور انقلابی پروگرام کے لیے اپنی زندگیاں وقف کردیں یہ بڑی منظم تحریک تھی اس نے آزادی کے لیے آئندہ پورے ہندوستان میں فضا ہموار کردی یہ کام دو محاذوں سے شروع کیا گیا تھا۔ ایک محاذ اندرون ملک کا تھا اور دوسرا ملک سے باہر، دونوں محاذوں پر مسلح جدوجہد کی تیاری کی جارہی تھی اس وقت عام خیال تھا کہ طاقت کے بغیر انگریزوں کا ہندوستان سے نکال دینا ممکن نہیں ہے اور چونکہ ہندوستان سے ہتھیار چھین لیے گئے ہیں اس لیے جنگ آزادی شروع کرنے کے لیے ضروری ہے کہ اسلحہ اور سپاہ کی غیر ملکی امداد و اعانت حاصل کی جائے۔ اس سلسلہ میں شیخ الہندؒ کی نظر سب سے پہلے افغانستان پر گئی ہندوستان اور افغانستان کی سرحدیں ملی ہوئی ہونے کی وجہ سے وہاں سے مدد اور اسلحہ ملنا سب سے آسان تھا اسی کے ساتھ ہندوستان کی حد پر بسنے والے آزاد قبائل سے مدد لی جاسکتی تھی اسلحہ اور سپاہ کا مرکز یاغستان کے آزاد علاقے کو بنایا گیا تھا۔

حضرت شیخ الہندؒ نے صوبہ سرحد کے ان علماء سے جو دارالعلوم کے طالب علم رہ چکے تھے رابطہ قائم کیا ـــ ان کا منصوبہ یہ تھا کہ افغانستان سے لے کر ہندوستان تک انگریزوں کے خلاف ایک جال بچھا دیا جائے اور کسی مناسب موقع پر ہندوستان اور آزاد قبائل کی منظم طاقت برطانوی ہند پر حملہ آور ہو دوسری طرف ملک بھر میں جنگ آزادی کا آغاز کردیا جائے، ان کا خیال تھا کہ یہ ایک ایسی صورت ہوگی جس کا انگریز مقابلہ نہ کرسکیں گے۔

ہندوستان کو آزاد کرانے کے لیے باہر کی حکومتوں سے بھی اس سلسلہ میں مدد لینا ضروری تھا اس بنا پر آپ نے مولانا عبیداللہ سندھی کو ایک خاص مشن پر کابل جانے کا حکم دیا۔ اور مولانا محمد میاں منصور انصاری کو آزاد قبائل میں جہاد کی تلقین کے لیے بھیجا اور ترکوں سے مدد حاصل کرنے کے لیے ۱۳۳۳ھ مطابق ۱۹۱۵ء خود حجاز مقدس کا سفر کیا۔ وہاں کے ترکی گورنر غالب پاشا اور انور پاشا سے جو اس وقت ترکی کے وزیر جنگ تھے ملاقات فرما کر بعض اہم امور طے کئے آپ حجاز سے براہ بغداد بلوچستان ہوتے ہوئے سرحد کے آزاد قبائل میں پہنچنا چاہتے تھے کہ اچانک جنگ عظیم کے دوران شریف حسین والی مکہ نے انگریز حکام کے اشارے پر آپ کو گرفتار کرکے ان کے حوالے کر دیا۔

حضرت شیخ الہندؒ کے ساتھ مولانا حسین احمد مدنیؒ مولانا عزیز گل مدظلہ، حکیم نصرت حسین رح، اور مولانا وحید احمدؒ کی گرفتاری بھی عمل میں آئی آپ کو پہلے مصر اور پھر وہاں سے مالٹا لے جایا گیا، جو اس دور کے برطانوی قلمرو میں جنگی مجرموں کے لیے محفوظ ترین مقام سمجھا جاتا تھا اس تحریک کا نام ریشمی رومال ہے

